# UNIVERSITY OF THE PUNJAB

**M.A./M.Sc. Part – II Annual Exam – 2019**

Roll No. ................

**Subject: Islamic Studies** **Paper: I-N 15: Al-Fiqah Uloom ul Fiqa (New Course)** **Time: 3 Hrs.** **Marks: 100**

سوال: 1 (معروضی) درج اجزا میں دس اجزاء کے اس طرح جواب دیں جز والف اور جزو ب سے تین تین اور جزو ج سے چار سوالات کے جواب دیں

20

الف:

۱) قرآن کے فقہی اصول قلت تکلیف کی مثال میں قرآن کریم کی ایک آیت پیش کریں

۲) عہدِ صحابہ کے دو فقہاء کے اسماء گرامی تحریر کیجئے

۳) عہدِ تابعین کے دو فقہی مراکز کے نام لکھیئے

۴) اجتہاد کی تعریف کیجئے

۵) دورِ حاضر کے کسی پاکستانی فقیہ کا نام لکھیئے

۶) امام شافعیؒ کے دو فقہی ماٰخذ لکھیئے

ب:

۱) علم اصول الفقہ کے مصنف کا نام لکھیئے

۲) سنت کی تعریف کیجئے، سنت کی حجیت ایک آیت کریمہ نقل کیجئے ۳) عام کی تعریف کیجئے

۴) مشترک کی تعریف کیجئے

۵) امر کی تعریف کیجئے ۶) قیاس کی تعریف کیجئے

ج

۱) ناپاک اشیاء کے حرام ہونے کے بارہ میں قرآن کریم کی ایک آیتِ مبارکہ نقل کیجئے

۲) آبی حیوانات میں سے کس حیوان کے حلال ہونے تمام فقہاء متفق ہیں

۳) مرغی کو ذبح کرنے سے پہلے کتنے دن محبوس رکھا جائے

۴) جن جانوروں کے میں شریعت میں کوئی حکم نہیں، ان کے بارہ میں فیصلہ کس بنیاد پر ہوگا

۵) اضطرار کی تعریف کیجئے

۶) اضطرار کی کیفیت میں صرف بقدرِ ضرورت کھانا چاہیئے، اس پر دلیل کے طور پر قرآنِ کریم کی ایک آیت نقل کریں

۷) حق کی تعریف کیجئے

۸) حق اللہ سے کیا مراد ہے

## حصہ اول انشائیہ (تاریخ الفقہ)

10

سوال: 2 عہدِ تابعین میں فقہ اسلامی کے امتیازات، ماٰخذ اور اس دور کے ممتاز فقہاء کے اسماء گرامی تحریر کیجئے

یا

عہدِ تدوین میں فقہ حنفی و جعفری کے امتیازات، ماٰخذ اور خصوصیات تحریر کیجئے

(ورق الٹیے)

سوال:3 درج ذیل میں سے ایک پر نوٹ لکھیئے:

الف: دورِ جدید کے فقہاء میں سے مصطفیٰ الزرقاء کی خدمات — ب: فقہ اسلامی اکیڈمی جدہ — 10

حصہ دوم انشائیہ (اصول الفقہ)

سوال:4 عبدالوہاب خلاف کی اصول الفقہ اور الوجیز کی روشنی میں کتاب اللہ یا اجماع کی تعریف کریں اور اسکی اہمیت وحجیت پر مدلل بحث کریں — 10

سوال:5 درج ذیل میں سے کسی ایک پر نوٹ تحریر کیجیے

الف: خاص وعام (تعریف، اقسام، مثالیں) — ب: متقابلات النصوص میں سے مفسر، محکم اور متشابہ (تعریف ومثالیں) — 10

حصہ سوم انشائیہ (متن الفقہ)

سوال: 6 درج ذیل فقہی عبارت کا بامحاورہ اردو ترجمہ کیجیے، اور فقہی اختلاف کی وضاحت کیجیے: — 15

لَحمُ الْجَلاَّلَةِ: اَلْـجَلالَةُ كَـمَا عَرَّفَهَا الْحَنَفِيَّةُ: هِيَ الَّتِي تَعْتَادُ أَكْلَ الْجِيَفِ وَالْـنَّـجَاسَاتِ فَقَطْ، وَلَا تَخْلِطُ مَعَهَا طَعَامًا غَيْرَهُ وَيَكُوْنُ لَـهَا رِيْحٌ مُنْتِنَةٌ. وَهِيَ عِنْدَ غَيْرَ الْحَنَفِيَّةِ: هِيَ الَّتِىْ أَكْثَرُ طَعَامِهَا النَّجَاسَةُ، وَقَدِ اخْتَلَفَ الْفُقَهَآءُ فِيْ حُكْمِ أَكْلِ لَحْمِهَا ـ

یا

وَقِيْلَ عِنْدَ الْبَعْضِ كَأَبِي يُوْسُفَ وَأَبِيْ إِسْحَاقَ صَاحِبِ الْمُهَذَّبِ وَفِيْ وَجْهٍ عِنْدَالْحَنَابِلَةِ: لايَجِبُ عَلَى الْمُضْطَرِّ الأَكْلُ مِنَ الْمَيْتَةِ أَوْ لَحْمِ الْخِنْزِيْرِ، بَلْ يُبَاحُ لأَنَّـهُ، لَـهُ غَرَضاً فِيْ تَرْكِهِ، وَهُوَ أَنْ يَجْتَنِبَ مَاحُرِّمَ عَلَيْهِ، وَرُبَمَا لَمْ تَطِبْ نَفْسُهُ بِتَنَاوُلِ الْمَيْتَةِ.

سوال:7 درج ذیل فقہی عبارت کا بامحاورہ اردو ترجمہ کیجیے، اور حق کی تعریف کیجیے نیز یہ واضح کیجیے حقوق اللہ اور حقوق العباد میں کیا فرق ہے: — 15

فَمِنَ النُّصُوْصِ: اَلْـحَدِيْثُ النَّبَوِي: ذِمَّةُ الْمُسْلِمِيْنَ وَاحِدَةٌ يَسْعٰى بِهَا أَدْنَاهُمْ أَيْ أَنَّ الأَمَانَ الصَّادِرَ لِلْعَدُوِّ مِنْ أَحَدِهِمْ يَسْرِىْ عَلٰى جَمَاعَةِ الْمُسْلِمِيْنَ. وَمِنْهَا نُصُوْصُ الأَمْرِ بِالْمَعْرُوْفِ وَالنَّهْيِ عَنِ الْمُنْكَرِ، وَالَّتِىْ تَقْضِيْ بِجَوَازِ رَفْعِ مَايُسَمّٰى بِدَعْوَى الْحِسْبَةِ مِنْ أَيِّ فَرْدٍ لِقَمْعِ غِشٍّ وَإِزَالَةِ مُنْكَرٍ أَوْ أَذًى عَنِ الطَّرِيْقِ، وَتَفْرِيْقٍ بَيْنَ زَوْجَيْنِ بَيْنَهُمَا عِلَاقَةٌ مُحَرَّمَةٌ، وَإِنْ لَمْ يَكُنْ لِلْمُدَّعِيْ مَصْلَحَةٌ شَخْصِية

یا

وَهُوَ مَا يُقْصَدُ مِنْـهُ حِمَايَةُ مَصْلَحَةِ الشَّخْصِ، سَوَاءً أَكَانَ الْحَقُّ عَامًا كَالْحِفَاظِ عَلَى الصِّحَّةِ وَالأَوْلَادِ وَالأَمْوَالِ، وَتَحْقِيْقِ الأَمْنِ، وَقَمْعِ الْجَرِيْمَةِ، وَرَدِّ الْعُدْوَانِ، وَالتَمَتُّعِ بِالْمَرَافِقِ الْعَامَّةِ لِلدَّوْلَةِ؛ أَمْ كَانَ الْحَقُّ خَاصًا، كَرِعَايَةِ حَقِّ الْمَالِكِ فِيْ مِلْكِهِ، وَحَقِّ الْبَائِعِ فِىْ الثَمَنِ وَالْمُشْتَرِىْ فِي الْمَبِيْعِ، وَحَقِّ الشَخْصِ فِي بَدْلِ مَالِهِ الْمُتْلَفِ، وَرَدِّ الْمَالِ الْمَغْصُوْبِ

سوال: 8 درج ذیل میں سے ایک پر نوٹ لکھیئے: — 10

الف: طلاق سنی وطلاق بدعی — ب: خلع، معنی ومفہوم، مترادفات

# UNIVERSITY OF THE PUNJAB

**M.A./M.Sc. Part – II Annual Exam – 2019**

Roll No. ................

**Subject: Islamic Studies** **Paper: II-N-15 (Dawah Tul Irshad) New Course** **Time: 3 Hrs.** **Marks: 75**

**نوٹ: کل چار سوالات حل کریں پہلا سوال لازمی ہے۔ پہلے سوال کے پندرہ اور باقی سوالات کے بیس، بیس نمبر ہیں۔**

سوال نمبر: ا کوئی سے دس سوالات کے جوابات دیں (۱۵)

(الف) کس پیغمبر کی دعوت کے انکار پر "القمل" اور "الضفادع" کے عذاب کے ذریعے ڈرایا گیا؟

(ب) فرعون کے اس وزیر کا کیا نام تھا جسے فرعون نے خدا کو آسمانوں پر جا کر دیکھنے کے لیے اونچی عمارت بنانے کا حکم دیا؟

(ج) محمد رسول اللہ ﷺ نے اپنی دعوت کا آغاز کس قبیلہ کے لوگوں کو دعوتِ توحید سے کیا؟

(د) کسریٰ کے نام رسول اللہ ﷺ کا دعوتی مکتوب لے کر کون سے صحابی گئے؟

(ھ) رسول اللہ ﷺ نے کس پہاڑ پر کھڑے ہو کر سب سے پہلے اپنی قوم کو پکارا؟

(و) قوم شعیب کے اندر وہ کون سی برائی تھی جس سے باز نہ آنے کے باعث ان پر عذاب آیا؟

(ز) کس صحابی کے بارے میں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا "أَشَدُّهُمْ فِي أَمْرِ اللهِ"؟

(ح) مولانا محمد الیاس کاندھلویؒ نے کس معروف دعوتی و دینی جماعت کی بنیاد رکھی؟

(ط) ان غزوات میں سے ہر غزوے کے بارے میں بتائیں کہ یہ کس مذہب کے ماننے والوں کے خلاف لڑا گیا؟ احد، خیبر، موتہ

(ی) دونوں کتابوں کے مصنفین کا نام لکھیں۔ (۱) معروف و منکر (۲) اصولِ دعوت

(ک) آیت اعراب کے ساتھ مکمل کریں۔ كُنْتُمْ خَيْرَ ---------- بِاللهِ

(ل) دعوت کے موضوع پر کسی حدیث کا اردو ترجمہ لکھیں۔

(ورق الٹیے)

سوال نمبر ۲۔ مخاطب کی نفسیات کے لحاظ سے دعوتی اصول کیا ہیں؟ قرآن اور اسوۂ رسول ﷺ کی روشنی میں نوٹ لکھیں۔ (۲۰)

سوال نمبر ۳۔ حضرت ابراھیمؑ کا دعوتِ حق کا اسلوب کیا تھا؟ وہ کن کن مراحلِ دعوت سے گزرے؟ تفصیلی نوٹ لکھیں۔ (۲۰)

سوال نمبر ۴۔ رسول اللہ ﷺ کے اصولِ دعوت و تبلیغ پر تفصیلی نوٹ قلم بند کریں۔ (۲۰)

سوال نمبر ۵۔ حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ کی دینی و دعوتی خدمات پر تفصیل سے روشنی ڈالیں۔ (۲۰)

سوال نمبر ۶۔ شاہ ولی اللہؒ کی شخصیت کن تجدیدی کارناموں کے باعث مشہور ہے۔ مفصل جائزہ لیں۔ (۲۰)

سوال نمبر ۷۔ درج ذیل میں سے دو پر نوٹ لکھیں (۱۰+۱۰)

۱۔ الیکٹرانک میڈیا اور دعوتِ دین کا طریقہ ۲۔ الاخوان المسلون (۳) دعوتِ انبیا کے مشترکہ نکات

**UNIVERSITY OF THE PUNJAB**

**M.A./M.Sc. Part – II Annual Exam – 2019**

**Roll No. ................**

**Subject: Islamic Studies (New Course)**
**Paper: III-N-15 (Islam & Modern Economic Thought & Movements)**

**Time: 3 Hrs. Marks: 100**

**نوٹ: سوال نمبر 1 لازمی ہے۔ بقیہ سوالات میں سے کوئی سے چار سوالات کے جوابات مطلوب ہیں۔**

سوال نمبر ۱: کوئی سے دس سوالات کے مختصر جوابات دیجیے۔ 20

(i) آیت مکمل کریں: انما الخمر والمیسر-----

(ii) قرضِ حسنہ کی ترغیب میں نازل ہونے والی آیت لکھیں۔

(iii) اموال ظاہرہ اور اموال باطنہ میں کیا فرق ہے؟

(iv) GDP سے کیا مراد ہے؟

(v) بیع کے اصطلاحی معنی لکھیں۔

(vi) مساقات کی تعریف لکھیں۔

(vii) العفو سے کیا مراد ہے؟

(viii) اجارہ کی تعریف لکھیں۔

(ix) عشر اور عشور میں فرق بیان کریں۔

(x) احتکار سے کیا مراد ہے؟

(xi) احیائے موات سے کیا مراد ہے؟

(xii) لقطہ سے کیا مراد ہے؟ اسکا شرعی حکم کیا ہے؟

(xiii) خالصہ زمین کی تعریف قلم بند کریں۔

(ورق الٹیے)

سوال نمبر۲: معاشیات کی تعریف کیجیے۔ معاشیات کا نفس مضمون کیا ہے؟ معاشیات کے اسلامی اور لادینی تصورات کا موازنہ کریں۔ 20

سوال نمبر۳: سرمایہ دارانہ معاشی نظام کی عملی صورت نے دنیا میں استحصال کی کیا صورتیں پیدا کی ہیں۔ جامع نوٹ لکھیے۔ 20

سوال نمبر۴: اسلامی نظام معیشت کے اخلاقی و اساسی تصورات پر مفصل بحث کریں۔ 20

سوال نمبر۵: سود کی حرمت دلائل کی روشنی میں بیان کریں۔ نیز دور حاضر میں سودی اداروں کے متبادل کون سے اسلامی ذرائع تحریر کیے گئے ہیں۔ 20

سوال نمبر۶: اسلام کی مالیاتی پالیسی میں زکوٰۃ کی اہمیت بیان کریں۔ نیز محل زکوٰۃ اشیا اور ان کی شرح زکوٰۃ کا عمومی خاکہ بیان کریں۔ 20

سوال نمبر۷: بینک کیا ہے؟ عصر حاضر میں بلا سود بینکاری کا طریقہ کار تفصیل سے بیان کریں۔ 20

سوال نمبر۸۔ درج ذیل میں سے کسی دو عناوین پر نوٹ لکھیں: (10+10)

(الف) عاریت

(ب) بیمہ پالیسی کا اسلامی نقطہ نظر

(ج) کرپشن اور اس کے معاشی نقصانات

سوال نمبر۹۔ درج ذیل میں سے کسی دو عناوین پر نوٹ لکھیں: (10+10)

(الف) ابن خلدون کے معاشی افکار

(ب) مضاربہ

(ج) اسلام میں معاشی ترقی کی اہمیت

# UNIVERSITY OF THE PUNJAB

**M.A./M.Sc. Part – II Annual Exam – 2019**

**Roll No. ................**

**Subject: Islamic Studies** **Paper: IV-1N-15 (Islam & Science) (New Course)** **Time: 3 Hrs.** **Marks: 100**

**پہلا سوال لازمی ہے۔ باقی میں سے چار سوالات کے جوابات دیجئے۔ تمام سوالات کے نمبر برابر ہیں۔**

1۔ مندرجہ ذیل سوالات میں سے دس کے مختصر جوابات تحریر کیجئے

i۔ مادہ سے متعلقہ چار علوم کے نام لکھیے۔

ii۔ علم ریاضیات کا لفظی و اصطلاحی مفہوم تحریر کیجئے۔

iii۔ قل انظروا ماذا فی السموات والارض کا ترجمہ لکھیے۔

iv۔ یوم البعث کے چار قرآنی مترادفات تحریر کیجئے۔

v۔ قرع الانبیق کس کی ایجاد ہے اور اس کا موجودہ نام بھی لکھیے۔

vi۔ زکریا رازی کی شاہکار کتاب 'الحاوی' کا عرصہ تکمیل اور جلدوں کی تعداد لکھیے۔

vii۔ 'القانون فی الطب' کس موضوع کے حوالے سے ایک جامع کتاب ہے۔

viii۔ ریاضی میں جذر المربع اور جذر المکعب کس مسلم سائنسدان نے متعارف کروایا۔

ix۔ 'جامع المفردات' کے مصنف کا نام لکھیے اور یہ کتنی جڑی بوٹیوں کے ذکر پر مشتمل ہے۔

x۔ غزوات میں استعمال ہونے والے صرف چار جنگی ہتھیاروں کے نام تحریر کیجئے۔

xi۔ معلم اوّل اور معلم ثانی کن سائنسدانوں کے لقب ہیں۔

(ورق الٹیے)

xii۔ درج ذیل کتب کے نام تحریر کیجیے۔ الف۔طب العرب ب۔Makin of Humanity

xiii۔ اسلامی فن تعمیر کی چار شاہکار مساجد کے نام لکھیے۔

xiv۔ قطب نما کس مقصد کے لیے استعمال ہوتا ہے۔

2۔ ڈارون کے نظریات کا اسلامی تعلیمات کی روشنی میں جائزہ لیجیے۔

3۔ مسلمان اطبّاء کی خدمات تفصیلاً بیان کریں۔

4۔ ابن الہیثم کی سائنسی حاصلات پر سیر حاصل بحث کیجیے۔

5۔ علمِ زراعت میں مسلمانوں کی گراں قدر خدمات پر روشنی ڈالیے۔

6۔ مسلم ماہرین فلکیات کی خدمات پر سیر حاصل گفتگو کیجیے۔

7۔ اکیسویں صدی میں مسلمان ممالک کی سائنسی ترقی کے عملی پہلوؤں کا جائزہ لیجیے۔

8۔ درج ذیل میں سے کسی دو پر نوٹ لکھیے۔

الف۔ مسلمانوں کے لیے کمپیوٹر سائنس کی اہمیت

ب۔ فن تعمیر میں مسلمانوں کی خدمات

ج۔ سائنسی طریقہ کار کے مراحل

# UNIVERSITY OF THE PUNJAB

**M.A./M.Sc. Part – II Annual Exam – 2019**

Roll No. ...............

**Subject: Islamic Studies** **Paper: IV-2N-15 [Islam & Philosophy (New Course)]** **Time: 3 Hrs.** **Marks: 100**

**نوٹ: کل پانچ سوالات حل کریں۔ پہلا سوال لازمی ہے۔ تمام سوالات کے نمبر مساوی ہیں۔**

سوال نمبر 1: (10+10=20)

**(جز: الف)۔ درج ذیل اصطلاحات میں سے صرف پانچ کی وضاحت کریں۔** (10)

وحدت الشہود، لذتیت، المنزلۃ بین المنزلتین، ٹیٹرا کیٹس، عقل مستفاد، جوہر، عرض

**(جز: ب)۔ درج ذیل میں سے دس سوالات کے مختصر جوابات مطلوب ہیں۔** (10)

(1)۔ لوگوس سے کیا مراد ہے ؟

(2)۔ ناؤس سے کیا مراد ہے ؟

(3)۔ یونان کے سات دانش مندوں میں سے دو کے نام لکھیں؟

(4)۔ امام فخرالدین رازی کے تعلق کس گروہ کے ساتھ تھا ؟

(5)۔ امام غزالیؒ نے فلاسفہ کو کن تین گروہوں میں تقسیم کیا ہے ؟

(6)۔ فارابی کے نزدیک عقل کی دو اقسام کیا ہیں؟

(7)۔ انیکسیمنز کے نزدیک کائنات کی اصل کیا ہے ؟

(8)۔ نظریۂ وحدت الوجود کا بانی کس مسلمان صوفی کو قرار دیا جاتا ہے ؟

(9)۔ پارمینڈیز کی فلسفیانہ نظم کے دو حصوں کے عنوانات کیا ہیں؟

(10)۔ "حجۃ اللہ البالغہ" کس مسلمان فلسفی کی کتاب کا نام ہے ؟

(11)۔ ارسٹوکریسی کس طرزِ حکومت کو کہتے ہیں؟۔

(12)۔ تاریخ فلسفہ میں عقل اور حواس کی تفریق کا نظریہ پیش کرنے والا پہلا فلسفی کون ہے ؟

(ورق الٹئے)

سوال نمبر2: سقراط نے سوفسطائیہ کی تردید کیسے کی؟اس کے فکری ارتقااور فلسفیانہ طریقہ کار پر تفصیلی نوٹ لکھیں؟(20)

سوال نمبر3: نظریہ علل اربعہ کیا ہے؟ارسطو نے اس سے تکوین کائنات کا نظریہ کیسے پیش کیا؟نوٹ لکھیں۔ (20)

سوال نمبر4: مثالی ریاست (یوٹوپیا) کا تصور کیا ہے؟ افلاطون کی کے افکار کی روشنی میں بیان کریں۔ (20)

سوال نمبر5: معتزلہ کون تھے؟ان کے کلامی افکار مع دلائل بیان کریں۔ (20)

سوال نمبر6: نوفلاطونیت کیا ہے؟ فلسفیانہ افکار و نظریات کو تفصیل سے بیان کریں۔ (20)

سوال نمبر7: اسلام کا فلسفۂ عبادات کیا ہے؟تفصیل سے واضح کریں۔ (20)

سوال نمبر8: درج ذیل میں سے دو پر نوٹ لکھیں۔ (20)

(الف) آیونیا کے فلاسفہ (ب) فیثاغورثیہ (ج) آرفیسی مذہب

# UNIVERSITY OF THE PUNJAB

**M.A./M.Sc. Part – II Annual Exam – 2019**

Roll No. ................

**Subject: Islamic Studies**
**Paper: V-2-N 15 [Islami Akhlaq o Tassawuf (New Course)]**

**Time: 3 Hrs. Marks: 100**

**نوٹ: پہلا سوال لازمی ہے۔ اس کے علاوہ حصہ اول اور حصہ دوم میں سے دو، دو سوالات کے جوابات مطلوب ہیں۔ تمام سوالات کے نمبر برابر ہیں۔**

سوال نمبر ا: کوئی سے دس اجزا کے مختصر جوابات تحریر کریں۔ یہ سوال معروضی ہے۔

(الف) قرآن نے نماز کا اخلاقی و روحانی فائدہ کیا بیان کیا ہے؟

(ب) خواجہ معین الدین اجمیریؒ کس علاقے سے ہجرت کر کے ہندوستان آئے تھے؟

(ج) ہمسائے کے ساتھ حسن اخلاق سے پیش آنے سے متعلق کسی حدیث کا ترجمہ لکھیں۔

(د) یونانی فلسفی افلاطون عقل، جذبہ اور شہوت کے لیے کن فضیلتوں کا حصول مقصد قرار دیا ہے؟

(ھ) ان کتابوں کے مصنفین کے نام لکھیں۔ (ا) غنیۃ الطالبین، (۲) کشف المحجوب

(و) ذکرِ جہری سے کیا مراد ہے؟

(ز) برصغیر میں سلسلہ سہروردیہ کی اشاعت میں بنیادی کردار کس صوفی کا ہے؟

(ح) نروان اور رہبانیت کن مذاہب کی اصطلاحات ہیں؟

(ط) حضرت خواجہ نظام الدین اولیا کے مرشد کا نام تحریر کریں؟

(ی) برصغیر میں سلسلہ چشتیہ کی بنیاد کس نے رکھی؟

(ک) نظریہ وحدت الوجود کے بانی کون ہیں؟

(ل) اخوان الصفا کون لوگ تھے؟

(ورق الٹیے)

## حصہ اول (اخلاق)

سوال نمبر ۲۔ اسلامی عبادات کے انسانی زندگی پر کیا اخلاقی اثرات مرتب ہوتے ہیں؟ تفصیلی بحث کریں۔

سوال نمبر ۳۔ علم اخلاق سے کیا مراد ہے۔ اخلاق کی مختلف تعریفات لکھیں نیز اخلاق کی انسانی زندگی میں ضرورت واہمیت پر روشنی ڈالیں۔

سوال نمبر ۴۔ قرآن وحدیث کی روشنی میں فضائل اخلاق بیان کریں۔

سوال نمبر ۵۔ نبی ﷺ کی عائلی زندگی کے اخلاقی پہلو کو تفصیلاً بیان کریں۔

## حصہ دوم (تصوف)

سوال نمبر ۶۔ تصوف کی وجہ تسمیہ اور مختلف تعریفات لکھیں نیز قرآن وحدیث میں تصوف کی بنیادیں کس طرح موجود ہیں دلائل سے ثابت کریں۔

سوال نمبر ۷۔ وحدت الوجود سے کیا مراد ہے۔ اس کی تفصیلی وضاحت کریں اور اس پر اعتراضات کا جائزہ پیش کریں۔

سوال نمبر ۸۔ برصغیر میں مشائخ چشتیہ کی دینی ودعوتی خدمات پر تفصیلی نوٹ تحریر کریں۔

سوال نمبر ۹۔ مندرجہ ذیل میں سے دو پر نوٹ لکھیں۔

(الف) سجدۂ تعظیمی کی شرعی حیثیت (ب) اصحابِ صفہ (ج) تصوف کے ذریعے رواداری کا فروغ

# UNIVERSITY OF THE PUNJAB

**M.A./M.Sc. Part – II Annual Exam – 2019**

**Roll No. ................**

**Time: 3 Hrs. Marks: 100**

**Subject: Islamic Studies**

**Paper: IV-3N-15: The World of Islam Resources & Problem (New Course)**

**نوٹ: کل پانچ سوالات کے جوابات دیں۔ پہلا سوال لازمی ہے۔ تمام سوالات کے نمبر برابر ہیں۔**

ا۔ کوئی سے دس اجزاء کے جواب دیں۔

i) سوڈان کس براعظم میں واقع ہے؟

ii) سعودی عرب کی دو بندر گاہوں کے نام لکھیں۔

iii) ECO کن الفاظ کا مخفف ہے؟

iv) مورو کن مسلمانوں کو کہا جاتا ہے۔

v) رقبہ کے اعتبار سے مسلم دنیا کے سب سے بڑے ملک کا نام بتائیں نیز بتائیں یہ کس خطہ میں واقع ہے؟

vi) یاسر عرفات کس تنظیم کے سربراہ تھے۔

vii) ماضی قریب میں کونسا اسلامی ملک دو حصوں میں تقسیم کر دیا گیا۔

viii) عرب لیگ کب قائم ہوئی؟

ix) شام کے دار لخلافہ کا نام لکھیں۔

x) براعظم امریکہ میں واقع واحد اسلامی ملک کا نام لکھیں۔

xi) متحدہ عرب امارات کے نام لکھیں۔

xii) عالم اسلام کی کوئی سی دو زرخیز وادیوں کا نام لکھیں۔

xiii) پاکستان میں کب اور کونسی سربراہ کانفرنس ہوئی؟

xiv) چاغی کی وجہ شہرت بیان کریں۔

xv) مندرجہ ذیل کتب کے مصنفین کا نام بتایئے

الف) الجہاد فی الاسلام ب) اسلام اور جدید مادی افکار

(ورق الٹئے)

۲۔ عالمِ اسلام کے زرعی وسائل تفصیلاً بیان کریں۔

۳۔ گلوبل ویلیج میں عالمِ اسلام کی جغرافیائی و عسکری اہمیت پر مفصل تبصرہ کریں۔

۴۔ مسئلہ شام کی عصری صورتحال بیان کریں اور بیرونی قوتوں کے کردار کا جائزہ لیں۔

۵۔ مغربی تہذیب سے کیا مراد ہے؟ امتِ مسلمہ پر اس کے اثرات تفصیلاً بیان کریں۔

۶۔ OIC عالمِ اسلام کی واحد سیاسی تنظیم ہے۔ اس کے کردار کا تنقیدی جائزہ لیجئے۔

۷۔ "عالمِ اسلام کے مسائل کا حل سائنسی و تحقیقی ترقی سے وابستہ ہے" بحث کیجئے۔

۸۔ سی۔پیک کیا ہے؟ پاکستان اور عالمِ اسلام کی معاشی ترقی پر اس کے متوقع اثرات کا جائزہ لیجئے۔

۹۔ مندرجہ ذیل میں سے کسی دو پر نوٹ لکھیں۔

| | |
|---|---|
| الف) مسئلہ یمن۔ اسباب واثرات | ب) رابطہ عالمِ اسلامی |
| ج) عالمِ اسلام کی درآمدات وبرآمدات | د) نیو ورلڈ آرڈر کے سیاسی مقاصد |

# UNIVERSITY OF THE PUNJAB

**M.A./M.Sc. Part – II Annual Exam – 2019**

**Roll No. ...............**

**Subject: Islamic Studies (New Course)** **Time: 3 Hrs.** **Marks: 100**

**Paper: V-I-N15 [Islam & Modern Political and Social Thought**

**نوٹ: پانچ سوالوں کے جوابات مطلوب ہیں۔ پہلا سوال لازمی ہے۔ حصہ اوّل اور دوم میں سے دو، دو سوال منتخب کیجئے۔**

سوال ا: درج ذیل میں سے دس اجزاء کے مختصر جواب تحریر کیجیے۔ 20

i. پاکستان کے دو معروف اسلامی سیاسیات کے مصنفین کے نام درج کیجیے۔

ii. سیاسیات اور عمرانیات میں کیا فرق ہے۔

iii. جہاد کی فضیلت پر حدیث مبارکہ تحریر کیجیے۔

iv. عباسی دور کے دو معروف تعلیمی مراکز درج کیجیے۔

v. مومن عورتوں پر بہتان سازی کی شرعی حدّ بیان کیجیے۔

vi. اسلامی دستور کے ماخذ بیان کیجیے۔

vii. مغربی جمہوری نظام کی دو خامیاں تحریر کیجیے۔

viii. اولاد کے ضمن میں قرآنی دعا ذکر کیجیے۔

ix. پردے کے اسلامی حکم پر قرآن مجید سے استشہاد کیجیے۔

x. مقاصد نکاح تحریر کیجیے۔

xi. ہجری تقویم کے اعتبار سے حالیہ مہینہ اور سال ذکر کیجیے۔

xii. ظہار سے کیا مراد ہے اس کا کفارہ بیان کیجیے۔

(ورق الٹئے)

## حصّہ اوّل

سوال ۲: اقتدار اعلیٰ سے کیا مراد ہے۔ اقتدار اعلیٰ کا اسلامی تصوّر کتاب و سنت کی روشنی میں واضح کیجیے۔ 20

سوال ۳: قوم اور قومیت کے فرق واضح کرتے ہوئے قومیت کے عوامل تحریر کیجیے۔ نیز قومیت کے بارے میں اسلامی تعلیمات واضح کیجیے۔ 20

سوال ۴: سیکولرزم کا مفہوم اور تاریخ بیان کیجیے عصر حاضر میں سیکولرزم کے رجحانات پر روشنی ڈالتے ہوئے اسلامی موقف اجاگر کیجیے۔ 20

سوال ۵: درج ذیل میں سے کسی دو پر نوٹ تحریر کیجیے۔ 10+10

(الف) ریاست کے ادارے (ب) شورائیت (ج) جدید ذرائع تبلیغ

## حصّہ دوم

سوال ۶: عمرانیات سے کیا مراد ہے۔ اسلامی علوم اور عمرانی علوم کا تعلق واضح کیجیے۔ 20

سوال ۷: ' مسجد' اسلامی معاشرت کی تشکیل میں کیا کردار ادا کرتی ہے اس کے معاشرتی کردار کو مؤثر بنانے کے لیے تجاویز رقم کیجیے۔ " 20

سوال ۸: جدید تحریک نسواں کا تعارف اور محرکات بیان کرتے ہوئے اس کے مطالبات کا اسلام کی روشنی میں محاکمہ کیجیے۔ 20

سوال ۹: درج ذیل میں سے دو پر نوٹ تحریر کیجیے۔ 10+10

(الف) عصری تہذیبی کشمکش (ب) خطبہ حجۃ الوداع (ج) غیر مسلموں کے حقوق

# UNIVERSITY OF THE PUNJAB

**M.A./M.Sc. Part – II Annual Exam – 2019**

Roll No. ……………

**Subject: Islamic Studies** **Time: 3 Hrs. Marks: 100**

**Paper: V-3-N15 [Islam & Modern Western Thought (New Course)]**

---

**نوٹ: پہلا سوال لازمی ہے۔ بقیہ میں سے کوئی سے چار سوالات کے جواب دیجئے۔**

س ۱)۔ دس سوالوں کے مختصر جواب دیجئے۔

۱۔ مغرب کا فکری رد کرنے والے کوئی سے دو عرب مصلحین کے نام لکھیے۔

۲۔ قرآن پر اعتراض کرنے والے دو مستشرقین کے نام تحریر کیجیے۔

۳۔ WTO کن الفاظ کا مخفف ہے؟

۴۔ تہذیبی تصادم کا تصور کس مغربی مفکر نے دیا۔

۵۔ رومن ایمپائر کا قیام کب عمل میں آیا؟۔

۶۔ مغرب کی کوئی سی دو خود مختار سلطنتوں کے نام لکھیے۔

۷۔ انگریزی زبان میں قرآن کے کسی غیر مسلم مترجم کا نام لکھیے۔

۸۔ کیتھولک اور پروٹسٹنٹ میں فرق تحریر کیجیے۔

۹۔ سیرت پر مستشرقین کے کوئی سے دو اعتراضات بتائیے۔

۱۰۔ تحریک اصلاح مذہب "Reformation" کے بانی کون تھے۔

۱۱۔ نیو ورلڈ آرڈر سے کیا مراد ہے؟

۱۲۔ کسی مستشرق کی معروف کتاب کا نام لکھیے۔

۱۳۔ مولانا رحمت اللہ کیرانوی کی عیسائیت کے موضوع پر کتاب کا نام تحریر کیجیے۔

(ورق الٹیے)

س۲) مغرب کی تاریخ اور اس کے پس منظر پر بحث کیجیے۔

س۳) عالم اسلام کے خلاف مغربی مصنفین کی سازشوں کا دلائل کے ساتھ جائزہ لیجیے۔

س۴) اسلام میں عورت کے مقام ومرتبہ سے متعلق اہل مغرب کے خیالات پر سیر حاصل بحث کیجیے۔

س۵) مستشرقین کی تحقیقات کے ماخذ اور ان کی حقیقت پر مفصل نوٹ تحریر کیجیے۔

س۶) مسلمانوں میں تجدد پسندی کے رجحانات کی وجوہات پر سیر حاصل بحث کیجیے۔

س۷) حدیث نبوی کے بارے میں مستشرقین کے نقطہ نگاہ کا دلائل کے ساتھ جائزہ لیجیے۔

س۸) برصغیر میں عیسائی مشنریز کا لٹریچر اور اس کے رد میں مسلمانوں کے لٹریچر کا جائزہ لیجیے۔

س۹) کوئی سے دو اجزاء کے جواب مطلوب ہیں۔

۱۔ توہین رسالت، مقاصد ومفادات

۲۔ سیکولرازم

۳۔ علماء برصغیر پر فکر مغرب کے اثرات